# The Incredible HEALING POWER You Can Always Trust

ہومیو پیتھک طریقہ علاج کی مقبولیت اور منفرد مقام کی وجہ اسکی ادویات کا مریض کی جسمانی ضرورت کے مطابق اعصاب پر فوری اثر انداز ہونا اور مریض کو شفا سے ہمکنار کرتا ہے۔ ہومیو پیتھک ادویات میں موجود حیاتیاتی (Organic) اور قدرتی اجزاء مریض کے مزاج کے قریب تر ہونے کی وجہ سے دیرپا، بے ضرر اور مکمل شفایابی سے ہمکنار کرتے ہیں۔

کمال لیبارٹریز کی تیار کردہ ہومیو پیتھک سنگل ریمیڈیز، بائیوکیمک ادویات اور مرکبات 48 سال سے زیادہ عرصہ کی تحقیق اور تجربہ کا نچوڑ ہیں اور ان کا معیار عالمی سطح پر تسلیم کیا جاتا ہے۔

جلد صحتیابی کیلئے



**Kamal**
Laboratories
ISO 9001-2008 Certified



















U.A.N. 92.51.111.00.1967, E-mail: kamallab@comsats.net.pk,
Web: www.kamal.pk, Kamal Laboratories

# MASALA
TV FOOD MAG

HUM
مصالحہ

Volume 7 - Issue 75 October 2015


## Content





READING
Section

# EDITORIAL



محترم قارئین

السلام وعلیکم!

1989ء سے اقوام متحدہ کے ادارہ برائے خوراک وزراعت کے تحت ہر سال 16 اکتوبر کو اقوام متحدہ کے تمام رکن ممالک میں ''عالمی یوم خوراک'' منایا جاتا ہے' جس کا بنیادی مقصد عالمی سطح پر لوگوں میں خوراک کے مسائل سے آگاہی' بھوک کے خلاف جنگ اور خوراک کی پیداوار میں اضافے کی کوشش کرنا ہے۔ اقوام متحدہ کے مطابق اس سال کا موضوع ''سماجی تحفظ اور زراعت'' ہے۔ اس موضوع کے تحت رواں سال میں دائمی غذائی عدم تحفظ اور غربت میں کمی لانے کے حوالے سے عوامی شعور بیدار کیا جائے گا۔ گلوبل ہنگر انڈیکس کے مطابق اس وقت دنیا بھر میں کل 925 ملین افراد غذائی قلت کا شکار ہیں جن میں 22 ممالک ایسے ہیں جو شدید غذائی بحران کا شکار ہیں۔ ان میں سے 16 ممالک میں غذائی بحران کی وجہ قدرتی آفات ہیں۔ اس وقت بھوک کی شرح سب سے زیادہ افغانستان میں ہے جس کے بعد چاڈ' کوریا' ایتھوپیا' ہیٹی' صومالیہ اور سوڈان کے نام آتے ہیں۔

حالیہ سیلاب کے بعد پاکستان ان 6 ممالک میں شامل ہوگیا ہے جن کی 60 فیصد آبادی کو ضرورت سے کم کو خوراک ملتی ہے۔ پاکستان کی 17 کروڑ سے زائد آبادی میں سے 5 کروڑ افراد ایسے ہیں جنہیں پیٹ بھر روٹی میسر نہیں جبکہ 5 سال سے زائد عمر کے ایک لاکھ 5 ہزار بچے سیلاب کے بعد سے شدید قحط کا شکار ہیں۔ اس وقت پاکستان کی 40 فیصد عوام غذائی قلت کا شکار ہے۔ دنیا بھر سمیت ملک میں غربت اور اشیائے خورد ونوش کی بڑھتی ہوئی قیمتوں کے باعث عوام دن بدن غذائی قلت کا شکار ہورہے ہیں جبکہ 12 کروڑ پاکستانی عوام اپنی آمدن کا 50 سے 70 فیصد حصہ صرف خوراک پر خرچ کرنے پر مجبور ہیں۔ گزشتہ 6 برسوں کے دوران پاکستان میں اشیائے خورد ونوش کی قیمتوں میں 100 فیصد سے زائد اضافہ ہوا ہے جس کا سرکاری طور پر بھی اعتراف کیا گیا ہے' خصوصاً رواں سال میں مہنگائی آسمان کو چھو رہی ہے جس کے باعث کروڑوں پاکستانی غربت اور افلاس سے دوچار ہیں۔ پاکستان ان 21 ممالک کی فہرست میں شامل ہے جہاں اشیائے خورد ونوش کی قیمتیں غیر مستحکم ہونے کی وجہ سے خوراک کا بحران پایا جاتا ہے۔

ایک جانب حکومتی سطح پر اس صورتحال سے نمٹنے کے لئے سنجیدہ کوششیں کی جانی چاہئیں تو دوسری جانب عوام کو اپنے طور پر بھی مہنگائی' بھوک اور افلاس سے کے خلاف جنگ کرنی ہوگی۔ گھروں میں سبزیاں اُگاکر' حسب استطاعت جانور پال کر اور متبادل خوراک استعمال کرکے مہنگائی' بھوک اور خوراک کی کمی سے جنگ کی جاسکتی ہے۔

شہناز رمزی

چیف ایڈیٹر۔ سلطانہ صدیقی' ایڈیٹر۔ شہناز رمزی' جائنٹ ایڈیٹر۔ شازیہ انوار
اسسٹنٹ ایڈیٹر۔ معاذ احمد' ایڈیٹوریل اسسٹنٹ۔ ثمر خان
ایڈ مارکیٹنگ منیجر۔ منور حسین munwarh@masalatv.tv فون 03113222353
ڈسٹری بیوٹر۔ رہبر نیوز ایجنسی 0333 216 8390 پرنٹر۔ یونی پرنٹ
ہم نیٹ ورک لمیٹڈ۔ 10/11 74000 پاکستان 111-486-111 فیکس 92-21-32628640
shanaz.ramzi@hum.tv آن لائن خریداری کے لئے: http://www.masala.tv/masalamag/

قارئین کی ازحد فرمائش پر یہ سلسلہ دوبارہ شروع کیا جارہا ہے۔ اگر آپ بھی اپنے کسی پسندیدہ ستارے کے کھانے کے حوالے سے پسند، ناپسند جاننے کے خواہشمند ہیں تو اپنی فرمائش ہمیں لکھ بھیجیں۔ شازیہ انوار



# اس ماہ کا ستارہ

# صنم جنگ

انتہائی تیزی سے عوام میں مقبولیت کے مدارج طے کرنے والی صنم جنگ 30 ستمبر کو کراچی میں پیدا ہوئیں اس اعتبار سے ان کا ستارہ عقرب بنتا ہے۔ انہیں اردو، انگریزی اور پنجابی زبانوں پر عبور حاصل ہے۔ صنم مارکیٹنگ میں ایم بی اے ہیں۔ ان کی تین چھوٹی بہنیں اور ایک بھائی ہیں۔ معصوم سے چہرے اور منفرد آواز کی مالک صنم جنگ اپنے گھر والوں سے بہت قریب ہے' فن کی دنیا کے سفر میں اس کے گھر والے ان کے ہم قدم ہیں۔

اداکارہ' وی جے اور ہم ٹی وی کے مارننگ شو "جاگو پاکستان جاگو" کی میزبان صنم جنگ نے 2010ء میں کالج کے دنوں سے ہی بطور وی جے ایک نجی چینل میں کام کیا بعدازاں انہوں نے زونگ کے اشتہار سے اپنی شناخت بنائی' تاہم کامیابی کی سند انہیں ہم ٹی وی کے ڈرامہ سیریل ''دل مضطر'' سے حاصل ہوئی جس کے بعد صنم نے عوام کے دلوں میں جگہ بنالی۔ صنم نے ''ہم'' کے کئی اہم ڈراموں میں کام کیا۔ اس چینل سے دکھایا جانے والا ان کا آخری ڈرامہ الوداع ہے جب کہ ''جاگو پاکستان جاگو'' کی میزبانی کا سلسلہ کامیابی سے جاری ہے۔ ان کے اہم ڈراموں میں دل مضطر' محبت صبح کا ستارہ ہے' الوداع' نیلم کنارے' میں مر جاؤں گی اور گھر آئے مہمان شامل ہیں۔ صنم اپنی بہترین کارکردگی کی بنیاد پر بیسٹ نیو ویژن سنسیشن ایوارڈ حاصل کرنے کے علاوہ جب کہ اس وقت تک کئی اشتہارات میں بھی اپنے فن کا اظہار کرچکی ہیں۔

صنم جنگ کے مطابق ڈراموں میں رومانٹک مناظر فلماتے ہوئے انہیں بہت مشکل پیش آتی ہے جس کی وجہ ان کی شرمیلی فطرت ہے۔ جب ان کے فین ان تک پہنچتے ہیں تو انہیں بہت خوشی ہوتی ہے' آج بھی شاپنگ سینٹروں میں اکیلے جانے سے کتراتی ہیں جب کہ انہوں نے آج تک تنہا فضائی سفر نہیں کیا ہے۔

سادہ مزاج کی مالک صنم کو اداکاری کی نسبت میزبانی میں زیادہ لطف آتا ہے۔ ڈراموں کے انتخاب میں وہ اچھے رائٹر اور ڈائریکٹر کے ڈراموں کو ترجیح دیتی ہیں۔ انہیں رومانٹک کہانیوں میں کام کرنا پسند ہے۔

دنیا میں جہاں جہاں پاکستانی ٹی وی دیکھا جاتا ہے وہاں وہاں صنم جنگ کو چاہنے والے موجود ہیں لیکن اتنی کامیابیوں اور چاہتوں کی مالک صنم جنگ اپنی کامیابی کو محض "تکا" سمجھتی ہے۔ صنم کے مطابق جب دل مضطر کی پہلی قسط پیش کی جارہی تھی تو میں آنکھیں بند کر کے بیٹھی ہوئی تھی کہ "اب بے عزتی ہونے والی ہے"

صنم جنگ کی ذاتی اور فنی زندگی کے حوالے سے قارئین بہت کچھ جانتے ہیں آئیے ہم آج ان کے کھانے پینے کے مشغولات کے حوالے سے اپنے قارئین کو آگاہ کرتے ہیں۔

س ☆ آپ کو کون سے کھانے بہت زیادہ پسند ہیں؟
ج ☆ مجھے کھانے میں بریانی بے حد پسند ہے۔

س ☆ کون سی ڈش خود تیار کر سکتی ہیں؟
ج ☆ میں صرف اور صرف انڈے تل سکتی ہوں۔

س ☆ کیا کھانے کے لئے کوئی وقت مقرر ہے؟
ج ☆ جی نہیں، مجھے کہیں بھی اور کبھی بھی بھوک لگ جاتی ہے۔ دن بھر میں کئی بار لگتا ہے مجھے ہلکے پھلکے کھانے کی ضرورت پڑتی رہتی ہے۔

س ☆ اسمارٹ رہنے کے لئے کیا کرتی ہیں؟
ج ☆ ویسے تو میں ہر وقت کام میں مصروف رہتی ہوں اس لئے وزن قابو میں رہتا ہے اس کے علاوہ مجھے لگتا ہے کہ اسمارٹ رہنے کے لئے جم جانا بہت ضروری ہے لہٰذا میں بھی وقت نکال کر جم ضرور جاتی ہوں۔

س ☆ آپ کے خیال میں ایک صحت بخش غذا کیا ہوتی ہے؟
ج ☆ میں سمجھتی ہوں کہ پھل اور سبزیوں کو ہم صحت بخش خوراک قرار دے سکتے ہیں۔

س ☆ کون سا ایسا کھانا ہے جو آپ کو ابتداء ہی سے ناپسند ہے؟
ج ☆ سوشی میں بالکل نہیں کھا سکتی۔

س ☆ زندگی میں کھائے جانے والی سب سے مزیدار ڈش؟
ج ☆ مرغی کے کھاؤ سے۔ یہ ایک انتہائی منفرد اور مزے دار ڈش ہے۔

MASALA 17 STAR






## Chicken Mash

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken breosts (boneless) | 3 |
| Onions (finely cut) | 2 |
| Copsicum (finely cut) | 1 |
| Green chillies (chopped) | 2 |
| Tomoto (blended). | 2 tbsp |
| Tomoto ketchup | 2 tbsp |
| Cumin seeds (roosted ond powdered) | 1 tsp |
| Coriender seeds (roosted ond powdered) | 1 tsp |
| Red chilli powder | 1 tsp |
| Dried mongo | ½ tsp |
| Block pepper (crushed) | ½ tsp |
| Tomoto (cubed) | 1 |
| Solt | 1 tsp |
| Oil | ½ cup |
| Fresh coriander (finely cut) | for gornishing |

### Method:

- Cut chicken breasts into thin pieces.
- Heot oil on on iron griddle; fry onions till soft.
- Add chicken, red chillies, coriender, cumin, pepper, blended tomato, dried mongo, ketchup ond solt; cook for 10 minutes.
- Add copsicum, tomoto, green chillies; cook for o few minutes.
- Dish out; gornish with coriender.

## مرغی کا بھرتہ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کے سینے (بغیر ہڈی) | 3 عدد |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| شملہ مرچ (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| ہری مرچیں (چوپ کی ہوئی) | 2 عدد |
| ٹماٹر (پسے ہوئے) | 2 کھانے کے چمچے |
| ٹماٹو کیچپ | 2 کھانے کے چمچے |
| بُھنا اور پسا ہوا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| بُھنا اور پسا ہوا دھنیا | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| سوکھی ہوئی کھٹائی | ½ چائے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| ٹماٹر (چوکور کٹا ہوا) | ایک عدد |
| نمک | ایک چائے کا چمچہ |
| تیل | ½ پیالی |
| ہرا دھنیا (باریک کٹا ہوا) | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

مرغی کے سینوں کے پتلے ٹکڑے کاٹ لیں۔ توے پر تیل گرم کر کے پیاز نرم کریں۔ اس میں مرغی' لال مرچ' دھنیا' زیرہ' کالی مرچ' پسے ہوئے ٹماٹر' کھٹائی' ٹماٹو کیچپ اور نمک ڈال 10 منٹ تک پکائیں ۔ اس میں شملہ مرچ' ٹماٹر اور ہری مرچیں ملا کر چند منٹ تک پکائیں' پھر ڈش میں نکالیں اور ہرے دھنیے سے سجادیں۔






## Fried Mince

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef mince (hand-chopped) | 1 cup |
| Dried, long red chillies | 4 |
| Green chillies (cut lengthwise) | 4 |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Turmeric powder | 1 tsp |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| Lemon juice | 2 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | ½ cup |
| Fresh coriander (finely cut) | for sprinkling |

### Method:

- Roast mince with ginger/garlic, turmeric and salt in a wok till dry.
- Add red chillies, green chillies, pepper and oil; fry thoroughly.
- Add lemon juice; dish out.
- Sprinkle coriander; serve.

## بھنا ہوا قیمہ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ (ہاتھ کا کٹا ہوا) | ½ کپ |
| سوکھی لمبی لال مرچیں | 4 عدد |
| ہری مرچیں (لمبائی میں کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی ہلدی | ایک چائے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| لیموں کا رس | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ½ پیالی |
| ہرا دھنیا (باریک کٹا ہوا) | چھڑکنے کے لئے |

### ترکیب:

کڑاہی میں قیمہ، لہسن ادرک، ہلدی اور نمک ڈال کر قیمے کا پانی خشک ہونے تک بھونیں۔ اس میں لال مرچیں، ہری مرچیں، کالی مرچ اور تیل ملا کر اچھی طرح سے بھون لیں۔ اس میں لیموں کا رس ملا کر ڈش میں نکالیں اور ہرا دھنیا چھڑک کر پیش کریں۔






# Chinese Chicken Balls

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken mince | ½ kg |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Cornflour | 2 tbsp |
| Chicken powder | 1 tbsp |
| Bread | 2 slices |
| White vinegar | 2 tbsp |
| Black pepper (crushed) | ½ tbsp |
| Sugar | 1 tsp |
| Spring onions (finely cut) | 2 + for garnishing |
| Eggs | 2 |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |

## Sauce Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chilli garlic sauce | ½ cup |
| Tomato ketchup | 1 cup |
| Jaggery powder | 1 tbsp |
| Cornflour | 1 tbsp |
| Salt | to taste |

## Method:

- Remove crusts from bread; grind mince and bread in a chopper.
- Add cornflour, chicken powder, vinegar, pepper, spring onions, eggs, sugar, ginger/garlic and salt.
- Shape mince into small balls.
- Heat oil in a wok; fry meatballs golden; dish out.
- Cook sauce ingredients in a saucepan for 5 minutes; pour over meatballs; garnish with spring onion.

# مرغی کی چائنیز بالز

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کا قیمہ | ½ کلو |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| کارن فلور | 2 کھانے کے چمچے |
| چکن پاؤڈر | ایک کھانے کا چمچہ |
| ڈبل روٹی | 2 سلائس |
| سفید سرکہ | 2 کھانے کے چمچے |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ½ کھانے کا چمچہ |
| چینی | ایک چائے کا چمچہ |
| ہری پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 2 عدد + سجانے کے لئے |
| انڈے | 2 عدد |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |

## ساس کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| چلی گارلک ساس | ½ پیالی |
| ٹماٹو کیچپ | ایک پیالی |
| پسا ہوا گڑ | ایک کھانے کا چمچہ |
| کارن فلور | ایک کھانے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |

## ترکیب:

ڈبل روٹی کے کنارے کاٹ کر قیمے کے ساتھ چوپر میں پیس لیں۔ اس میں کارن فلور' چکن پاؤڈر' سرکہ' کالی مرچ' ہری پیاز' انڈے' چینی' لہسن ادرک اور نمک ملا لیں۔ اس کے چھوٹے چھوٹے کوفتے بنائیں' کڑاہی میں تیل گرم کریں اور کوفتے سنہری تل کر ڈش میں نکال لیں۔ ساس پین میں ساس کے اجزاء 5 منٹ پکا کر کوفتوں پر ڈالیں اور ہری پیاز سے سجا دیں۔




# Coconut Balls

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Bitter gourds (whale) | ½ kg |
| Onions (finely cut) | 4 |
| Red chillies (crushed) | 1 tbsp |
| Turmeric pawder | 1 tsp |
| Ginger/garlic poste | 1 tbsp |
| Cariander seeds | 2 tbsp |
| Onian seeds, Fennel seeds | 1 tsp each |
| Tomarind pulp | ½ cup |
| Jaggery powder | 1 tbsp |
| Curry leaves | 10 |
| Tomoto (blended) | 2 |
| Salt | ta taste |
| Mustard ail | 1 cup + far frying |

## Washing Ingredients:

| | |
|---|---|
| Turmeric powder | 1 tsp |
| Tomarind pulp | 1 tbsp |
| Jaggery, Salt | 1 tsp each |

## Method:

- Peel bitter gaurds; make slits in them; de-seed.
- Coat bitter gaurds with washing ingredients without washing them; set aside far 10 minutes.
- Wash bitter gourds; place them an tap af a strainer.
- Heat ail in a pot; fry anians light pink; add ginger/garlic, red chillies, turmeric, coriander, fennel, tamata and salt; fry.
- Stuff bitter gourds with fried masala; fasten with threads.
- Heat ail in a frying pan; fry bitter gaurds; add ta the same pot with the onions.
- Add curry leaves, anion seeds, tamarind and jaggery; keep an dum.

# مصالحہ بھرے کریلے

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| ثابت کریلے | ½ کلو |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| کٹی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی ہلدی | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| کٹا ہوا دھنیا | 2 کھانے کے چمچے |
| کلونجی، سونف | ایک ایک چائے کا چمچہ |
| املی کا گودا | ½ پیالی |
| پسا ہوا گڑ | ایک کھانے کا چمچہ |
| کڑھی پتے | 10 عدد |
| ٹماٹر (پسے ہوئے) | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| سرسوں کا تیل | ایک پیالی + تلنے کے لئے |

## دھونے کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| پسی ہوئی ہلدی | ایک چائے کا چمچہ |
| املی کا گودا | ایک کھانے کا چمچہ |
| گڑ، نمک | ایک ایک چائے کا چمچہ |

## ترکیب:

کریلوں کو چھیل کر چیرہ لگائیں، بیج نکالیں اور بغیر دھوئے اس پر دھونے کے اجزاء لگا کر 10 منٹ کے لئے رکھ دیں۔ کریلوں کو دھو کر کسی جالی پر رکھ دیں۔ پتیلی میں تیل گرم کر کے پیاز ہلکی گلابی کریں، اس میں لہسن ادرک، لال مرچ، ہلدی، دھنیا، سونف، ٹماٹر اور نمک ملا کر بھون لیں۔ کریلوں کے درمیان میں تھوڑا تھوڑا پیاز کا آمیزہ بھر کر دھاگے سے باندھ دیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کر کے کریلوں کو تلیں اور پیاز کے آمیزے والی دیگچی میں ڈالیں، اس میں کڑھی پتے، کلونجی، املی کا گودا اور گڑ ڈال کر دم پر رکھ دیں۔








## Coconut Balls

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Desiccated coconut | 1 cup + for coating |
| Powdered milk | 1 cup |
| Sugor free sweets | ¾ cup |
| Milk (fresh) | 6 tsp |
| Roisins | 2 tbsp |
| Almonds (finely cut) | 4 tbsp |

### Method:

- Mix all ingredients in o bowl; shope into bolls.
- Coot with coconut.

## ناریل کے لڈّو

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| پسا ہوا ناریل | ایک پیالی + لپیٹنے کے لئے |
| سوکھا ہوا دودھ | ایک پیالی |
| شوگر فری سویٹنر | ¾ پیالی |
| تازہ دودھ | 6 چائے کے چمچے |
| کشمش | 2 کھانے کے چمچے |
| بادام (باریک کٹے ہوئے) | 4 کھانے کے چمچے |

### ترکیب:

ایک پیالے میں تمام اجزاء ملا کر اس کے لڈو بنالیں۔ انہیں ناریل میں لپیٹ لیں۔




## Vegetable Parathay

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Refined flour (sifted) | 300 grams |
| Mixed vegetables (boiled and chopped) | 250 grams |
| Green chillies (chopped) | 8 |
| Fresh coriander (chopped) | ½ bunch |
| Salt | to taste |
| Clarified butter | 3 tbsp |
| Oil | for frying |
| Lettuce leaves, Carrots (finely cut) | for decoration |

### Method:

- Mix thoroughly coriander, chillies and mixed vegetables in a bowl.
- Add to flour along with clarified butter, and salt; knead into dough with lukewarm water.
- Divide into balls; roll out into discs.
- Fry on on iron griddle while applying oil on the sides.
- Decorate a dish with lettuce and carrots; place parathay on it; serve.

## سبزیوں کے پراٹھے

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| میدہ (چھنا ہوا) | 300 گرام |
| ملی جلی سبزیاں (ابلی اور چوپ کی ہوئی) | 250 گرام |
| ہری مرچیں (چوپ کی ہوئی) | 8 عدد |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | ½ گڈی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| گھی | 3 کھانے کے چمچے |
| تیل | تلنے کے لئے |
| سلاد پتے' گاجر (باریک کٹی ہوئی) | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

ایک پیالے میں ہرا دھنیا' ہری مرچیں اور سبزیوں کو اچھی طرح سے ملائیں۔ میدے میں سبزیوں کا آمیزہ' گھی اور نمک ملائیں اور نیم گرم پانی سے گوندھ لیں۔ اس کے پیڑے بنائیں' پراٹھوں کو بیلیں اور توے پر تیل لگا کر سینک لیں۔ ڈش کو سلاد پتے اور گاجر سے سجائیں' اس پر پراٹھے رکھ کر پیش کریں۔








## Creamy Chicken Handi

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken baneless pieces | ½ kg |
| Onian (blended) | ½ cup |
| Almonds (ground) | ½ cup |
| Yogurt (whipped) | 250 groms |
| Ginger/gorlic paste | 1 tbsp |
| Block pepper (crushed) | ½ tsp |
| White pepper powder | 1 tsp |
| Hot spices powder | ½ tsp |
| Cumin pawder | ½ tsp |
| Nutmeg ond mace powder | ½ tsp |
| Carionder powder | ½ tsp |
| Green chillies | 5 |
| Cream (whipped) | ½ cup |
| Salt | to taste |
| Clorified butter | 4 tbsp |
| Almonds (finely cut) | for garnishing |

### Method:

- Heat clorified butter in o pot; fry onion galden; odd ginger/gorlic and chicken; fry.
- Add remaining ingredients except cream; cook till chicken is tender.
- When clorified butter seporotes, odd creom; dish aut.
- Garnish with olmands; serve.

## مرغی کی کریمی ہانڈی

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کی بوٹیاں | ½ کلو |
| پیاز (پسی ہوئی) | ½ پیالی |
| بادام (پسے ہوئے) | ½ پیالی |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | 250 گرام |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی سفید مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا سفید زیرہ | ½ چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ½ چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی جائفل جاوتری | ½ چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا دھنیا | ½ چائے کا چمچہ |
| ہری مرچیں | 5 عدد |
| کریم (پھینٹی ہوئی) | ½ پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| گھی | 4 کھانے کے چمچے |
| بادام (باریک کٹے ہوئے) | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

• پتیلی میں گھی گرم کرکے پیاز سنہری کریں اس میں لہسن ادرک اور مرغی ڈال کر بھونیں پھر علاوہ کریم باقی تمام اجزاء ڈال کر گوشت گلنے تک پکالیں۔ گھی علیحدہ ہونے لگے تو کریم ملا کر ڈش میں نکال لیں۔ مزیدار ہانڈی بادام سے سجا کر پیش کریں۔








## Crispy Fried Potatoes

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Pototoes (por-boiled) | ½ kg |
| Rice flour | ½ cup |
| Coriander powder | 1 tsp |
| Cumin powder | 1 tsp |
| Yogurt | 4 tbsp |
| Grom flour | 1 cup |
| Turmeric powder | ½ tsp |
| Red chilli powder | 2 tbsp |
| Green cordomom powder | ½ tsp |
| Solt | to toste |
| Oil | for frying |
| Lettuce leoves (cut) | for decorotion |
| Chilli gorlic souce | os occomponiment |

### Method:

- Cut pototoes into smoll cubes.
- Mix oll remoining ingredients, except oil, with pototoes.
- Pierce pototoes onto wooden skewers.
- Heat oil in o frying pan; fry skewers from oll sides; dish out.
- Decorote dish with lettuce; serve with chilli gorlic sauce.

## خستہ تلے ہوئے آلو

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| آلو (سخت اُبلے ہوئے) | ½ کلو |
| چاولوں کا آٹا | ½ پیالی |
| پسا ہوا دھنیا | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| دہی | 4 کھانے کے چمچے |
| بیسن | ایک پیالی |
| پسی ہوئی ہلدی | ½ چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | 2 کھانے کے چمچے |
| پسی ہوئی چھوٹی الائچی | ½ چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |
| سلاد پتے (کٹے ہوئے) | سجانے کے لئے |
| چلی گارلک ساس | ہمراہ پیش کرنے کے لئے |

### ترکیب:

آلو کے چھوٹے چوکور ٹکڑے کاٹ لیں۔ اس میں علاوہ تیل تمام اجزاء ملا لیں۔ آلوؤں کو لکڑی کی سیخوں پر لگائیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کریں اور سیخوں کو اُلٹ پلٹ کرتے ہوئے تل کر ڈش میں نکال لیں۔ اسے سلاد پتوں سے سجائیں اور چلی گارلک ساس کے ہمراہ پیش کریں۔






## Devilled Chicken

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken (boneless pieces) | ½ kg |
| Garlic paste | 1 tbsp |
| Onion (chopped) | 1 |
| Tomato (blended) | 1 cup |
| Mustard powder | 1 tsp |
| Curry powder | 1 tbsp |
| White vinegar | 2 tbsp |
| Soya sauce | 2 tbsp |
| Lemon juice | 1 tbsp |
| Brown sugar | 2 tbsp |
| Lemon zest (grated) | 1 tsp |
| Fresh coriander (chopped) | 4 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | as required |
| Lemon (slices), Green chillies | for garnishing |

### Method:

- Marinate chicken with garlic and salt; set aside for 1 hour.
- Mix remaining ingredients in a bowl; mix with chicken and spread in a pyrex dish.
- Bake in a pre-heated oven at 200° C for 20 minutes; remove.
- Garnish with lemon and chillies; serve.

## ڈیولڈ مرغی

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کا گوشت | آدھا کلو |
| پسا ہوا لہسن | ایک کھانے کا چمچ |
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | ایک عدد |
| ٹماٹر (پسے ہوئے) | ایک پیالی |
| پسا ہوا رائی دانہ | ایک چائے کا چمچ |
| کری پاؤڈر | ایک کھانے کا چمچ |
| سفید سرکہ | 2 کھانے کے چمچ |
| سویا ساس | 2 کھانے کے چمچ |
| لیموں کا رس | ایک کھانے کا چمچ |
| براؤن چینی | 2 کھانے کے چمچ |
| لیموں کے چھلکے (کدوکش) | ایک چائے کا چمچ |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | 4 کھانے کے چمچ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | حسب ضرورت |
| ہری مرچیں، لیموں (قتلے) | سجانے کے لیے |

### ترکیب:

مرغی کے گوشت پر لہسن اور نمک لگا کر ایک گھنٹے کے لیے رکھ دیں۔ ایک پیالے میں باقی اجزاء ملا لیں۔ پائرکس کی ڈش میں مرغی کا گوشت اور پیالے کا آمیزہ ملا کر ڈال دیں۔ اسے پہلے سے گرم اوون میں C°200 پر 20 منٹ تک پکا کر نکال لیں۔ اسے ہری مرچ اور لیموں کے قتلوں سے سجا دیں۔








## Spicy Fry-up Rice

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Sela rice (saaked) | 250 grams |
| Chicken pieces (baneless) | 200 groms |
| Garlic (chapped) | 4 |
| Carrot (finely cut) | 1 |
| Copsicum (finely cut) | 1 |
| Dried, raund red chillies | 4 |
| Red chillies (crushed) | 1 tsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Chinese salt | ¼ tsp |
| Chicken cube | 1 |
| Water | 1 ¼ cups |
| Salt | ta taste |
| Olive ail | 1 tsp |
| Fresh cariander, Green chillies | far garnishing |

### Method:

- Heat ail in a pat; fry garlic and dried red chillies.
- Add chicken, red chillies, pepper, Chinese salt and salt; caok till chicken is tender.
- Add chicken cube, water, carrat, capsicum and rice; parbail rice; keep an dum.
- Dish out; garnish with coriander and green chillies; serve.

## اسپائسی فرائی اپ رائس

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| سیلا چاول (بھیگے ہوئے) | 250 گرام |
| مرغی کی بوٹیاں (بغیر ہڈی) | 200 گرام |
| لہسن (چوپ کیے ہوئے) | 4 عدد |
| گاجر (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| شملہ مرچ (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| سوکھی گول لال مرچیں | 4 عدد |
| کٹی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| چائنیز نمک | ¼ چائے کا چمچہ |
| چکن کیوب | ایک عدد |
| پانی | 1¼ پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| زیتون کا تیل | ایک چائے کا چمچہ |
| ہرا دھنیا' ہری مرچیں | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

پتیلی میں زیتون کا تیل گرم کرکے لہسن اور لال مرچیں بھونیں۔ اس میں مرغی' لال مرچ' کالی مرچ' چائنیز نمک اور نمک ملا کر مرغی گلنے تک پکائیں' پھر چکن کیوب' پانی' گاجر' شملہ مرچ اور چاول ڈال کر چاول ایک کنی گلنے تک پکائیں۔ اسے دم پر رکھ دیں۔ مزیدار چاول ڈش میں نکالیں' اسے ہرے دھنیے اور ہری مرچ سے سجا دیں۔








## Thai Chicken Wings

### Wings Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken wings | ½ kg |
| Carnflour | ¾ cup |
| Refined flour (sieved) | ¼ cup |
| Salt | 1 tsp |

### Sauce Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chilli Oil | ¼ cup |
| Fish sauce | 1 tbsp |
| Gorlic (crushed) | 1 tbsp |
| Sweet sauce | ½ cup |
| Saya sauce | 1 tbsp |
| Brown sugor | 2 tbsp |
| Oyester sauce | 2 tbsp |
| Cumin seeds (roosted and pawdered) | 1 tsp |
| Tomoto puree | ½ cup |
| Onion (chapped) | 2 tbsp |
| Cucumber, Lettuce leoves, Tamata | far decaratian |
| Bread roll | os occompaniment |

### Method:

- Morinote wings with their ingredients.
- Heat oil in a wak; fry wings golden; remove.
- Heat ail in a saucepan; fry onion and garlic galden; add remaining souce ingredients; caok far 5 minutes.
- Add wings; stir far a few minutes; dish out.
- Decarate dish with cucumber, lettuce ond tamato; serve with bread rall.








# Shah Jahani Chicken with Saffron Rice

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken (whole) | 1 |
| Tandoori masala (packaged) | 2 tbsp |
| Yogurt (whipped) | ½ cup |
| Red chilli powder | 1 tsp |
| Garlic paste | 1 tsp |
| Whole hot spices | 1 tbsp |
| Tomato (blended) | 2 tbsp |
| Hot spices powder | ½ tsp |
| Red chillies (crushed) | 1 tsp |
| Cumin seeds | 1 tsp |
| Potatoes | 2 |
| Eggs | 2 |
| Salt | to taste |
| Oil | ½ cup + for frying |

## Sauce Ingredients:

| | |
|---|---|
| Tomatoes (blended) | 2 |
| Onions (fried) | 2 |
| Fresh coriander (chopped) | 4 tbsp |
| Green chillies | 2 |

## Rice Ingredients:

| | |
|---|---|
| Rice (boiled) | ½ kg |
| Chicken powder | 1 tsp |
| Saffron essence | ½ tsp |
| Orange food colour | a few drops |
| Salt | ½ tsp |
| Oil | 3 tbsp |

## Method:

- Cut potatoes into small pieces.
- Boil eggs; cut into rounds.
- Blend sauce ingredients in a blender.
- Cook chicken with water, tandoori masala, yogurt, red chillies, garlic and salt till tender.
- Shred chicken; discard bones.
- Heat oil in a pot; cook hot spices, tomato and blended sauce for 10 minutes.
- Add chicken, hot spices, crushed red chillies and cumin; remove from flame.
- Boil rice with their ingredients.
- Brush oil on a round mould; add rice in it; press and invert into a plate.
- Add rice in the centre; decorate with potatoes and eggs.

# شاہ جہانی مرغی بمعہ زاعفرانی چاول

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| سالم مرغی | ایک عدد |
| پیکٹ کا تندوری مصالحہ | 2 کھانے کے چمچے |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ½ پیالی |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن | ایک چائے کا چمچہ |
| ثابت گرم مصالحہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| ٹماٹر (پسے ہوئے) | 2 کھانے کے چمچے |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ½ چائے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| ثابت سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| آلو | 2 عدد |
| انڈے | 2 عدد |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ½ پیالی / تلنے کے لئے |

## ساس کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| ٹماٹر (پسے ہوئے) | 2 عدد |
| پیاز (تلی ہوئی) | 2 عدد |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | 4 کھانے کے چمچے |
| ہری مرچیں | 2 عدد |

## چاول کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| چاول (ابلے ہوئے) | ½ کلو |
| چکن پاؤڈر | ایک چائے کا چمچہ |
| زعفران ایسنس | ½ چائے کا چمچہ |
| کھانے کا زردہ رنگ | چند قطرے |
| نمک | ½ چائے کا چمچہ |
| تیل | 3 کھانے کے چمچے |

## ترکیب:

آلو کے چھوٹے ٹکڑے کاٹ کر تل لیں۔ انڈے ابال کر قتلے کاٹ لیں۔ ساس کے اجزاء بلینڈر میں یکجان کریں۔ مرغی میں پانی، تندوری مصالحہ، دہی، لال مرچ، لہسن اور نمک ملا کر گوشت گلنے تک پکائیں۔ مرغی کے ریشے کرلیں اور ہڈیاں پھینک دیں۔ دیگچی میں تیل گرم کرکے گرم مصالحہ، ٹماٹر اور بلینڈر کا مصالحہ 10 منٹ تک پکائیں۔ اس میں مرغی، گرم مصالحہ، کٹی ہوئی لال مرچ اور زیرہ ملا کر چولہا بند کردیں۔ چاولوں میں اس کے اجزاء ملا کر ابال لیں۔ گول سانچے کو چکنا کرکے اس میں چاول ڈال کر دبائیں اور الٹ کر پلیٹ میں نکالیں۔ درمیان میں چکن اور اطراف میں آلو اور انڈے سجا دیں۔






## Sizzling Chicken

### Chicken Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces | 300 grams |
| Saya sauce | 1 tbsp |
| Carnflour, Refined flour | 3 tbsp each |
| Egg | 1 |
| Black pepper (crushed), Salt | ¼ tsp each |

### Sauce Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chilli souce | 2 tbsp |
| Sweet and saur souce | 3 tbsp |
| White pepper pawder | ¼ tsp |
| White vinegar, Soy Sauce | 1 tbsp |
| Chicken stack | 1 cup |
| Garlic chapped | 1 tsp |
| Green chillies (chopped) | 2 |
| Carnflour (made inta paste with water) | 1 tbsp |
| Salt | ¼ tsp |
| Oil | ¼ cup |
| Spring anian (green part anly) | far garnishing |

### Method:

- Marinate chicken with its ingredients.
- Heot ail in a frying pon; fry chicken golden; remave.
- Heat ail in a wak; fry gorlic; add green chillies, chilli sauce, sweet and saur sauce, white pepper, vinegor, soya sauce, stock ond solt; coak for o few minutes.
- Add carnflour to thicken the sauce.
- Add chicken; remove on o sizzler; gornish with spring anion, serve.

## سیزلنگ مرغی

### مرغی کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کی بوٹیاں | 300 گرام |
| سویا ساس | ایک کھانے کا چمچہ |
| کارن فلور، میدہ | 3، 3 کھانے کے چمچے |
| انڈہ | ایک عدد |
| کٹی ہوئی کالی مرچ، نمک | ½، ½ چائے کا چمچہ |

### ساس کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| چلی ساس | 2 کھانے کے چمچے |
| سویٹ اینڈ سار ساس | 3 کھانے کے چمچے |
| پسی ہوئی سفید مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| سفید سرکہ، سویا ساس | ایک کھانے کا چمچہ |
| مرغی کی یخنی | ایک پیالی |
| لہسن (چوپ کیا ہوا) | ایک چائے کا چمچہ |
| ہری مرچیں (چوپ کی ہوئی) | 2 عدد |
| کارن فلور (پانی میں گھلا ہوا) | ایک کھانے کا چمچہ |
| نمک | ½ چائے کا چمچہ |
| تیل | ½ پیالی |
| ہری پیاز کے پتے | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

مرغی پر اس کے اجزاء ملائیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کریں اور مرغی سنہری تل کر نکال لیں۔ کڑاہی میں میں تیل گرم کر کے لہسن بھونیں، اس میں ہری مرچیں، چلی ساس، سویٹ اینڈ سار ساس، سفید مرچ، سرکہ، سویا ساس، یخنی اور نمک ملا کر چند منٹ تک پکائیں، پھر کارن فلور ڈال کر گاڑھا کریں۔ اس میں مرغی ملائیں اور سیزلر پر نکالیں اور ہری پیاز سے سجا کر پیش کریں۔








## Mini Pizza Swirls

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Refined flour (sieved) | 1 ½ cups |
| Yeost | 1 ½ tsp |
| Hat Water | ¾ cup |
| Sugar | 1 tsp |
| Salt | 1 tsp |
| Oil | ¼ cup |

### Filling Ingredients:

| | |
|---|---|
| Capsicum, Onian (chapped) | 1 eoch |
| Eggs (boiled) | 2 |
| Cheddor cheese (groted) | ½ cup |
| Chilli gorlic sauce | ½ cup |

### Method:

- Mix solt in flaur; sieve.
- Add remaining ingredients; knead into a saft dough.
- Set aside in o greosed bowl far 1 hour.
- Rall out daugh lengthwise.
- Spread filling ingredients an it; roll over lengthwise.
- Cut into 1-inch thick pieces.
- Place pieces an a boking tray; boke in a pre-heated oven at 200°C for 15 minutes; remave.

## منی پیزا سوئرلز

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| میدہ (چھنا ہوا) | 1½ پیالی |
| خمیر | 1½ چائے کے چمچے |
| گرم پانی | ¾ پیالی |
| چینی | ایک چائے کا چمچہ |
| نمک | ایک چائے کا چمچہ |
| تیل | ¼ پیالی |

### بھرنے کے اجزاء:

شملہ مرچ' پیاز (چوپ کی ہوئی) ایک' ایک عدد

| | |
|---|---|
| انڈے (اُبلے ہوئے) | 2 عدد |
| چیڈر پنیر (کدوکش) | ½ پیالی |
| چلی گارلک ساس | ½ پیالی |

### ترکیب:

میدے میں نمک ملا کر چھان لیں۔ اس میں باقی اجزاء ملا کر نرم آٹا گوندھ لیں۔ اسے ایک چکنے پیالے میں ایک گھنٹے کے لئے رکھ دیں۔ آٹے کو لمبائی میں بیل لیں۔ اس پر بھرنے کے اجزاء پھیلائیں اور اسے لمبائی میں لپیٹ لیں۔ اس کے ایک ایک انچ موٹائی کے ٹکڑے کاٹ لیں۔ ٹکڑوں کو بیکنگ ٹرے پر رکھیں اور پہلے سے گرم اوون میں 200°C پر 15 منٹ پکا کر نکال لیں۔





# Chicken and Vegetable Mini Cakes

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Soltish biscuits | 2 cups |
| Butter (melted) | 250 groms |

## Batter Ingredients:

| | |
|---|---|
| *Cheese curds | 1 cup |
| Fresh cream | ½ cup |
| Lemon juice | 1 tbsp |
| Cream cheese | 4 tbsp |
| Gelotin (dissalved in water) | 1 tsp |

## Chicken Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken (boiled ond shredded) | 1 cup |
| Gorlic powder | 2 tbsp |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| Onion, Spring Onian (chapped) | 2 tbsp |
| Corrot (groted) | 2 tbsp |
| Cucumber (cut inta small pieces) | ½ cup |
| Woter | ¼ cup |
| Solt | ½ tsp |

## Method:

- Crumble biscuits; cambine with butter; pour little batter into mini cheese coke moulds; press and refrigerote.
- Beot botter ingredients together with on electric beater; odd chicken ingredients; set an top of crumble biscuits in moulds; refrigerote.
- Remove from mould**; serve.

*To moke cheese curds, hong 1½ cups yogurt in o cheesecloth for 3 hours.
**Use rubber mould. Press from the battam to remave cokes from it.

# مرغی اور سبزیوں کے چھوٹے کیکس

بیس کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| نمکین بسکٹس | 2 پیالی |
| مکھن (پگھلا ہوا) | 250 گرام |

آمیزے کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| ☆ کریم چیز | ایک پیالی |
| تازہ کریم | ½ پیالی |
| لیموں کا رس | ایک کھانے کا چمچ |
| کریم چیز | 4 کھانے کے چمچ |
| جیلاٹن (پانی میں حل کیا ہوا) | ایک چائے کا چمچ |

مرغی کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی (ابلی اور ریشہ کی ہوئی) | ایک پیالی |
| گارلک پاؤڈر | 2 کھانے کے چمچ |
| پسی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچ |
| پیاز، ہری پیاز (چوپ کی ہوئی) | 2 کھانے کے چمچ |
| گاجر (کدوکش کی ہوئی) | 2 کھانے کے چمچ |
| کھیرا (چھوٹا کٹا ہوا) | ½ پیالی |
| پانی | ¼ پیالی |
| نمک | ½ چائے کا چمچ |

ترکیب:

بسکٹس کا چورا کریں اس میں مکھن ڈال کر یکجان کریں۔ اسے منی چیز کیک کے سانچے میں تھوڑا تھوڑا ڈال کر اچھی طرح سے دبا دیں اور فرج میں رکھ دیں۔ الیکٹرک بیٹر کی مدد سے آمیزے کے اجزاء یکجان کر لیں۔ اس میں مرغی کے اجزاء ملائیں اور آمیزے کو سانچے میں بسکٹس کے اوپر سیٹ کر کے فرج میں رکھ دیں۔ سانچے سے نکال کر پیش کریں۔

☆ کریم چیز بنانے کے لیے 1½ دہی کو ململ کے کپڑے میں ڈال کر 3 گھنٹوں کے لیے لٹکا دیں۔
☆☆ کیک کا سانچہ ربڑ کا ہونا چاہیے تاکہ نیچے سے دبا کر کیک باہر نکالا جا سکے۔










## Noodles with Tomato Sauce

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef mince (caarsely ground) | ½ kg |
| Noadles (bailed) | 2 cups |
| Onions (chapped) | 2 |
| Tomotaes (blended) | 250 grams |
| Tamato ketchup | 1 cup |
| Red chillies (crushed) | 2 tsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Oregana, Thyme | 1 tsp each |
| Basil leaves (chapped) | 2 tbsp |
| Carrat (finely cut) | 1 cup |
| Capsicum (finely cut) | 1 cup |
| Sayo sauce, Chilli sauce | 2 tbsp each |
| White vinegor | 1 tbsp |
| Ginger/garlic paste | 2 tsp |
| Fresh carionder (chapped) | 2 tbsp |
| Oil | 4 tbsp |
| Lettuce leaves | for decoratian |

### Method:

- Heat ail in a pat; fry onions golden.
- Add mince, ginger/garlic, red chillies and pepper; fry on high flame.
- When dry, add tamotoes, ketchup, oregana, thyme and basil; cook for 5 minutes.
- Add carrot, copsicum, soya souce, chilli sauce, white vinegar and noodles; remave from flome.
- Add cariander; dish aut.
- Decarote dish with lettuce; serve.

## ٹماٹر کے ساس والے نوڈلز

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ (موٹا کٹا ہوا) | ½ کلو |
| نوڈلز (اُبلے ہوئے) | 2 پیالی |
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | 2 عدد |
| ٹماٹر (پسے ہوئے) | 250 گرام |
| ٹماٹو کیچپ | ایک پیالی |
| کُٹی ہوئی لال مرچ | 2 چائے کے چمچے |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| اوریگانو، تھائم | ایک ایک چائے کا چمچہ |
| تلسی (چوپ کی ہوئی) | 2 کھانے کے چمچے |
| گاجر (باریک کٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| شملہ مرچ (باریک کٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| سویا ساس، چلی ساس | 2،2 کھانے کے چمچے |
| سفید سرکہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | 2 چائے کے چمچے |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | 2 کھانے کے چمچے |
| تیل | 4 کھانے کے چمچے |
| سلاد پتے | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کرکے پیاز سنہری کریں، اس میں قیمہ، لہسن ادرک، لال مرچ اور کالی مرچ ملا کر تیز آنچ پر بھونیں۔ پانی خشک ہوجائے تو ٹماٹر، ٹماٹو کیچپ، اوریگانو، تھائم اور تلسی ملا کر 5 منٹ تک پکائیں، پھر گاجر، شملہ مرچ، سویا ساس، چلی ساس، سرکہ اور نوڈلز ملا کر چولہا بند کردیں، اس میں ہرا دھنیا ملا کر ڈش میں نکالیں، ڈش کو سلاد پتوں سے سجادیں۔






# Tikka Green Masala

## Tikkay Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken tikkay | 4 |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Cornflour | ½ cup |
| Yogurt | 1 cup |
| Salt | ½ tsp |
| Oil | for frying |

## Masala Ingredients:

| | |
|---|---|
| Green chillies (finely cut) | 10 |
| Tomatoes (finely cut) | 6 |
| Fenugreek leaves | 250 grams |
| Fresh coriander (finely cut) | ½ bunch |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Spring onion (finely cut) | 250 grams |
| Salt | ½ tsp |
| Butter | 100 grams |
| Fresh coriander | for sprinkling |
| Yogurt | for pouring |

## Method:

- Marinate tikkay with their ingredients; set aside for ½ hour.
- Heat oil in a wok; fry tikkay golden; remove.
- Heat butter in a separate wok; fry all masala ingredients.
- Add tikkay and yogurt; cook for a few minutes.
- Add coriander; dish out.

# تکّہ ہرا مصالحہ

## تکّے کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کے تکّے | 4 عدد |
| پسی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| کارن فلور | ½ پیالی |
| دہی | ایک پیالی |
| نمک | ½ چائے کا چمچہ |
| تیل | تلنے کے لئے |

## مصالحے کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 10 عدد |
| ٹماٹر (باریک کٹے ہوئے) | 6 عدد |
| چھوٹی میتھی کے پتے | 250 گرام |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| ہری پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 250 گرام |
| نمک | ½ چائے کا چمچہ |
| مکھن | 100 گرام |
| ہرا دھنیا (باریک کٹا ہوا) | چھڑکنے کے لئے |
| دہی | اُوپر سے ڈالنے کے لئے |

## ترکیب:

مرغی کے تکّوں پر اس کے اجزاء لگا کر ½ گھنٹے کے لئے رکھ دیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں اور تکّے سنہری تل کر نکال لیں۔ علیحدہ کڑاہی میں مکھن گرم کریں اور مصالحے کے اجزاء ملا کر بھونیں۔ اس پر مرغی کے تکّے رکھیں اور دہی ڈال کر چند منٹ تک پکائیں پھر ہرا دھنیا چھڑکیں اور ڈش میں نکال لیں۔








## Beef Spiral

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Undercut (finely cut) | ½ kg |
| Spiral noodles (bailed) | 2 cups |
| Oregana | ½ tsp |
| Rasemary | ½ tsp |
| Tamata (blended) | 5 tbsp |
| Garlic paste | 1 tbsp |
| Tamata (chapped) | 1 |
| Capsicum (chapped) | 1 |
| Spring anian (finely cut) | 1 |
| Parsley (chopped) | ¼ bunch |
| Worcestershire sauce | 3 tbsp |
| Black pepper powder | ½ tsp |
| White pepper powder | ¼ tsp |
| Fresh coriander (chapped) | 2 tbsp |
| Salt | ta taste |
| Oil | 3 tbsp |

### Method:

- Heat ail in a pat; fry garlic and undercut till calaur changes.
- Add all remaining ingredients except naadles and fresh cariander; fry till dry.
- Add naadles and cariander; dish aut.

## اسپائرل گوشت

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| انڈر کٹ (باریک کٹا ہوا) | ½ کلو |
| اسپائرل نوڈلز (اُبلے ہوئے) | 2 پیالی |
| اوریگانو | ½ چائے کا چمچہ |
| روز میری | ½ چائے کا چمچہ |
| ٹماٹر (پسے ہوئے) | 5 کھانے کے چمچے |
| پسا ہوا لہسن | ایک کھانے کا چمچہ |
| ٹماٹر (چوپ کیا ہوا) | ایک عدد |
| شملہ مرچ (چوپ کی ہوئی) | ایک عدد |
| ہری پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| اجموده (چوپ کیا ہوا) | ¼ گڈی |
| ووسٹر شائر ساس | 3 کھانے کے چمچے |
| پسی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی سفید مرچ | ¼ چائے کا چمچہ |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 3 کھانے کے چمچے |

### ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کرکے لہسن اور انڈر کٹ رنگ تبدیل ہونے تک بھونیں۔ اس میں علاوہ نوڈلز اور ہرا دھنیا باقی اجزاء شامل کرکے گوشت کا پانی خشک ہونے تک بھونیں۔ اس میں نوڈلز اور ہرا دھنیا ملا کر ڈش میں نکال لیں۔








## Lentil Chicken

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces (small) | 1 kg |
| Gram lentils (boiled) | 250 grams |
| Dried fenugreek leaves | 2 tbsp |
| Green chillies (whole) | 10 |
| Turmeric seeds | 1 tsp |
| Cumin seeds (crushed) | 1 tbsp |
| Black peppercorns | 1 tsp |
| Tomatoes (blended) | ½ kg |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Red chilli powder | 1 tsp |
| Salt | 1 tsp |
| Clarified butter | 1 cup |
| Ginger (grated) | for sprinkling |

### Method:

- heat clarified butter in a pot; fry ginger/ garlic.
- Add chicken; cook till colour changes.
- Add remaining ingredients except green chillies, hot spices and lentils; cook till chicken is tender.
- Add lentils; cook till dry.
- Add green chillies and hot spices; sprinkle ginger; serve.

## دال مرغ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کی بوٹیاں (چھوٹی) | ایک کلو |
| چنے کی دال (اُبلی ہوئی) | 250 گرام |
| قصوری میتھی | 2 کھانے کے چمچے |
| ثابت ہری مرچیں | 10 عدد |
| پسی ہوئی ہلدی | ایک چائے کا چمچہ |
| کُٹا ہوا سفید زیرہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| ثابت کالی مرچیں | ایک چائے کا چمچہ |
| ٹماٹر (پسے ہوئے) | ½ کلو |
| پسا ہوا گرم مسالہ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| نمک | ایک چائے کا چمچہ |
| گھی | ایک پیالی |
| ادرک (کدوکش) | چھڑکنے کے لیے |

### ترکیب:

دیگچی میں گھی گرم کرکے لہسن ادرک بھونیں اس میں مرغی کی بوٹیاں ڈال کر رنگ تبدیل ہونے تک پکائیں۔ اس میں علاوہ ہری مرچ، گرم مسالہ اور دال باقی اجزا ڈال کر گوشت گلنے تک پکائیں۔ اس میں دال ڈال کر پانی خشک ہونے تک پکائیں۔ اس میں ہری مرچیں اور گرم مسالہ ڈالیں اور ادرک چھڑک کر پیش کریں۔




## Fish Steaks

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Fish fillet | 1 kg |
| Oregono | ½ tsp |
| Garlic powder | ½ tsp |
| Cornflour | 2 cups |
| Egg white | 1 |
| Salt | ½ tsp |
| Oil | for brushing |
| Mixed vegetables | as |
| occompaniment | |

### Sauce Ingredients:

| | |
|---|---|
| Tomato ketchup | ½ cup |
| Chilli souce | 4 tbsp |
| Chicken stack | ½ cup |
| Butter | 5 groms |

### Method:

- Morinate fish with oregono, garlic powder, cornflaur, egg white and solt; set oside for a little while.
- Brush oil on o grill pon ond heot it; grill fish fram bath sides; remove on o sizzler.
- Cook souce ingredients in o soucepan for o little while; pour over fish.
- Lightly grill vegetobles on the grill pon; serve with fish.

## مچھلی کے اسٹیکس

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مچھلی کے فلے | ایک کلو |
| اوریگانو | ½ چائے کا چمچ |
| لہسن پاؤڈر | ½ چائے کا چمچ |
| کارن فلور | 2 پیالی |
| انڈے کی سفیدی | ایک عدد |
| نمک | ½ چائے کا چمچ |
| تیل | چکنا کرنے کے لئے |
| ملی جلی سبزیاں | ہمراہ پیش کرنے کے لئے |

### ساس کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| ٹماٹو کیچپ | ½ پیالی |
| چلی ساس | 4 کھانے کے چمچ |
| مرغی کی یخنی | ½ پیالی |
| مکھن | 5 گرام |

### ترکیب:

مچھلی پر اوریگانو، لہسن پاؤڈر، کارن فلور، سفیدی اور نمک ملا کر تھوڑی دیر کے لئے رکھ دیں۔ گرل پین کو چکنا کرکے گرم کریں، مچھلی اس پر دونوں طرف سے سینک کر سیزلر پر رکھ دیں۔ ساس پین میں ساس کے اجزاء چند منٹ تک پکائیں اور مچھلی پر ڈال دیں۔ گرل پین پر سبزیوں کو ہلکا سا تل کر مچھلی کے ہمراہ پیش کریں۔

## Potato Salad

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Pototaes (boiled and cubed) | 1 cup |
| Corrat (bailed and cubed) | ½ cup |
| Kidney beons (boiled) | ¼ cup |
| Leman juice | 1 tbsp |
| Mayannaise | ½ cup |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| Raisins | 2 tbsp |
| Salt | ¼ tsp |
| Eggs (bailed) | far garnishing |

### Method:

- Mix all ingredients in a salad bawl.
- Cut eggs lengthwise inta 4 pieces; garnish salad with them.
- Serve chilled.

## آلو کا سلاد

### اجزا:

| | |
|---|---|
| آلو (اُبلے اور چوکور کٹے ہوئے) | ایک پیالی |
| گاجر (اُبلی اور چوکور کٹی ہوئی) | ½ پیالی |
| لوبیا (اُبلی ہوئی) | ¼ پیالی |
| لیموں کا رس | ایک کھانے کا چمچہ |
| مایونیز | ½ پیالی |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| کشمش | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | ¼ چائے کا چمچہ |
| انڈے (اُبلے ہوئے) | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

سلاد کے پیالے میں تمام اجزاء ملا لیں۔ انڈوں کے لمبائی سے 4 ٹکڑے کاٹیں اور سلاد پر سجائیں۔ اسے خوب ٹھنڈا کر کے پیش کریں۔








## عربیک پلاف اور ایلبو پاستا

## Arabic Pilaf with Elbow Pasta

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces | 500 grams |
| Pasta (boiled) | 2 cups |
| Onions (chopped) | 2 |
| Tomato (blended) | 1 tbsp |
| Tomatoes (chopped) | 2 |
| Green cardamoms | 3 |
| Cardamoms | 2 |
| Cinnamon | 2 sticks |
| Cloves | 4 |
| Bay leaf | 1 |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| Raisins | 2 tbsp |
| Almonds (finely cut) | 2 tbsp |
| Pine nuts | 2 tbsp |
| Water | ½ cup |
| Salt | 1 tsp |
| Oil | ½ cup + for frying |

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کی بوٹیاں | 500 گرام |
| پاستا (اُبلا ہوا) | 2 پیالی |
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | 2 عدد |
| ٹماٹر (پِسا ہوا) | ایک کھانے کا چمچہ |
| ٹماٹر (چوپ کیے ہوئے) | 2 عدد |
| چھوٹی الائچیاں | 3 عدد |
| بڑی الائچیاں | 2 عدد |
| دارچینی | 2 ڈنڈیاں |
| لونگیں | 4 عدد |
| تیج پتا | ایک عدد |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| پِسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچہ |
| کشمش | 2 کھانے کے چمچے |
| بادام (باریک کٹے ہوئے) | 2 کھانے کے چمچے |
| چلغوزے | 2 کھانے کے چمچے |
| پانی | ½ پیالی |
| نمک | ایک چائے کا چمچہ |
| تیل | ½ پیالی + تلنے کے لئے |

### Method:

- Heat oil in a pot; fry onions golden.
- Add chicken, both cardamoms, cinnamon, cloves, bay leaf and hot spices; cook till chicken is tender.
- Add water, tomatoes, blended tomato, pepper and salt; cook for a little while.
- Add pasta; remove from flame; dish out.
- Heat oil in a frying pan; fry raisins, almonds and pine nuts; add to dish.

### ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کرکے پیاز سنہری کریں۔ اس میں مرغی، الائچیاں، دارچینی، لونگیں، تیج پتا اور گرم مصالحہ ڈال کر مرغی گلنے تک پکائیں۔ اس میں پانی، ٹماٹر، پسے ہوئے ٹماٹر، کالی مرچ اور نمک ملا کر تھوڑی دیر پکائیں۔ اس میں پاستا ملا کر ڈش میں نکالیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کرکے کشمش، بادام اور چلغوزے تل کر ڈش میں ڈال دیں۔






## آلو کے پین کیکس

## Potato Pancakes

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Patataes (boiled) | 2 |
| Onian | 1 |
| Egg | 1 |
| Mayannaise | 2 tbsp |
| Refined flaur | 1 tbsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Salt | to taste |
| Oil | far frying |
| Eggs (bailed and cut) | far garnishing |
| Saya, Spring anian (big pieces) | for gornishing |

### Method:

- Combine pototaes ond anian in a chopper.
- Add egg, mayannaise, flaur, pepper and salt.
- Heot oil in o frying pan.
- Spread patataes in pon in the shape of pan cakes; fry galden fram both sides; remove.
- Repeot process to moke more pon cokes.
- Garnish with eggs, spring anian ond soya; serve.

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| آلو (اُبلے ہوئے) | 2 عدد |
| پیاز | ایک عدد |
| انڈہ | ایک عدد |
| مایونیز | 2 کھانے کے چمچے |
| میدہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |
| انڈے (اُبلے اور کٹے ہوئے) | سجانے کے لئے |
| سویا ہری پیاز (بڑے ٹکڑے) | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

چوپر میں پیاز اور آلو یکجان کر لیں۔ اس میں انڈہ، مایونیز، میدہ، کالی مرچ اور نمک ملا لیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کریں۔ آمیزے کو پین میں پھیلائیں اور دونوں جانب سے سنہری تل کر نکال لیں۔ اس عمل کو دہراتے ہوئے پورے آمیزے کے کیکس تیار کر لیں۔ مزیدار پین کیکس انڈے، ہری پیاز اور سوئے سے سجا کر پیش کریں۔








## Picante Chicken

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces | 8 |
| Hot spices powder | 1 tbsp |
| Spring onion (blended) | ¾ cup |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Lemon juice | 1 tsp |
| Soyo souce | 2 tbsp |
| Tomotoes (blended) | 2 tbsp |
| Gorlic (crushed) | 2 cloves |
| Dried, round red chillies (ground) | 8 |
| Solt | to toste |
| Oil | ½ cup + for brushing |
| Spring onions, Tomoto (smoll cubes) | for decoroting |
| Green chutney | for dressing |

### Method:

- Mix oll ingredients in o bowl; refrigerate overnight.
- Heot o grill pan; brush oil on it.
- Grill chicken till crispy (cook for ot leost 8 minutes from eoch side).
- Decorote o dish with tomoto; ploce chicken on it; gornish with spring onions ond chutney; serve.

## پکانٹے مرغی

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کی بوٹیاں | 8 عدد |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| ہری پیاز (پسی ہوئی) | ¾ پیالی |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| لیموں کا رس | ایک چائے کا چمچہ |
| سویا ساس | 2 کھانے کے چمچے |
| ٹماٹر (پسے ہوئے) | 2 کھانے کے چمچے |
| لہسن (کچلے ہوئے) | 2 جوے |
| سوکھی گول لال مرچیں (پسی ہوئی) | 8 عدد |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ½ پیالی + چکنا کرنے کے لئے |
| ہری پیاز، ٹماٹر (چھوٹے چوکور ٹکڑے) | سجانے کے لئے |
| ہری چٹنی | اُوپر ڈالنے کے لئے |

### ترکیب:

ایک پیالے میں تمام اجزاء ملا کر رات بھر کے لئے فرج میں رکھ دیں۔ گرل پین کو گرم کر کے چکنا کریں۔ مرغی کے ٹکڑے اس میں رکھ کر اُس وقت تک سینکیں جب تک وہ خستہ نہ ہو جائیں (ایک جانب سے کم از کم 8 منٹ تک پکائیں)۔ ڈش کو ٹماٹر سے سجائیں اس پر مرغی کے ٹکڑے رکھیں اسے ہری پیاز سے سجائیں اور ہری چٹنی ڈال کر پیش کریں۔






## Prawn Pasta

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Prawns (woshed ond de-veined) | 400 groms |
| Shell posta (boiled) | 2 cups |
| Garlic (chopped) | 3 cloves |
| Red chillies (crushed) | ½ tsp |
| Tomatoes (chopped) | 250 grams |
| Olives (cut) | ¼ cup |
| Parsley (chopped) | 4 tbsp |
| Bosil leaves (chopped) | 1 tsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Solt | to toste |
| Olive oil | 3 tbsp |

### Method:

- Heot oil in a wak; fry garlic and red chillies far a few minutes.
- Add tomotaes, parsley and basil; cook for 10 minutes.
- Add prowns, pepper, olives ond solt.
- Add pasto; dish aut.
- Serve hot.

## جھینگوں والا پاستا

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| جھینگے (دھلے ہوئے) | 400 گرام |
| شیل پاستا (اُبلا ہوا) | 2 پیالی |
| لہسن (چوپ کیے ہوئے) | 3 جوے |
| کٹی ہوئی لال مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| ٹماٹر (چوپ کیے ہوئے) | 250 گرام |
| زیتون (کٹے ہوئے) | ¼ پیالی |
| اجمودہ (چوپ کیے ہوئے) | 4 کھانے کے چمچے |
| تُلسی (چوپ کیا ہوا) | ایک چائے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| زیتون کا تیل | 3 کھانے کے چمچے |

### ترکیب:

کڑاہی میں تیل گرم کر کے لہسن اور لال مرچ چند منٹ تک بھونیں۔ اس میں ٹماٹر، اجمودہ اور تُلسی ملا کر 10 منٹ تک پکائیں۔ اس میں جھینگے، کالی مرچ، زیتون اور نمک ملائیں، پھر پاستا ملا کر ڈش میں نکال لیں۔ مزیدار پاستا گرما گرم پیش کریں۔

